Scanned By Sumaira Nadeem





# LIVELY WEEKENDS

Rakshanda Salman

## Beef Panang

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef (boiled) | 1 ½ kg |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Dried, round red chillies | 4 |
| Green chillies | 3 |
| Coconut milk | ¼ cup |
| Peanuts | 2 tbsp |
| Ginger | 1 piece |
| Garlic | 7 cloves |
| Coriander seeds | 1 tsp |
| Leman juice | 2 tbsp |
| Basil leaves | few |
| Brown sugar | 1 tsp |
| Curry paste | as required |
| Cream | as required |
| Salt | to taste |
| Oil | ¼ cup |
| Garlic rice | as accompaniment |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry onion; remove.
- Add peanuts, basil, curry paste, red chillies, green chillies, ginger, garlic, coriander, sugar, lemon juice and salt to pot; fry.
- Add beef, coconut milk and cream; cook for 10 minutes; add fried onion; dish out.
- Serve with garlic rice.

## بیف پینگ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا گوشت (اُبلا ہوا) | 1½ کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| سوکھی گول لال مرچیں | 4 عدد |
| ہری مرچیں | 3 عدد |
| ناریل کا دودھ | ¼ پیالی |
| مونگ پھلی | 2 کھانے کے چمچے |
| ادرک | ایک ٹکڑا |
| لہسن | 7 جوے |
| ثابت دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| تلسی کے پتے | چند عدد |
| براؤن چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| کری پیسٹ | حسب ضرورت |
| تازہ کریم | حسب ضرورت |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ¼ پیالی |
| لہسن والے چاول | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کریں اور پیاز تل کر نکال لیں۔ اسی دیگچی میں مونگ پھلی' تلسی' کری پیسٹ' لال مرچیں' ہری مرچیں' ادرک' لہسن' دھنیا' براؤن چینی' لیموں کا رس اور نمک ملا کر بھونیں۔ اس میں گوشت' ناریل کا دودھ اور کریم ملا کر 10 منٹ تک پکائیں اور تلی ہوئی پیاز شامل کر کے ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار بیف پینگ لہسن والے چاولوں کے ہمراہ پیش کریں۔

WWW.PAKSOCIETY.COM



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 f PAKSOCIETY

Scanned By Sumaira Nadeem






Chef Haroon

## Arabic Spinach

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Spinach | ½ kg |
| Onion | 1 |
| Garlic | 2 cloves |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Chickpeas (bailed) | ½ cup |
| Butter | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Salt | to taste |
| Olive oil | 2 tbsp |

### Method:

- Cut spinach leaves; immerse in bailing water for 2 minutes; remove.
- Heat oil in a wok; fry anian golden.
- Add garlic and cumin; fry.
- Add spinach and remaining ingredients; cook for a few minutes on high flame; keep on dum. Serve.

## عربی پالک

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| پالک | ½ کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| لہسن | 2 جوے |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچ |
| چنے (اُبلے ہوئے) | ½ پیالی |
| مکھن | ایک کھانے کا چمچ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| زیتون کا تیل | 2 کھانے کے چمچ |

### ترکیب:

پالک کے پتوں کو کاٹ کر 2 منٹ کے لئے اُبلتے ہوئے پانی میں ڈال کر نکال لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے پیاز سنہری کریں۔ اس میں لہسن اور زیرہ ڈال کر بھونیں' پھر پالک سمیت باقی اجزاء ڈال کر چند منٹ تیز آنچ پر پکائیں' اور دم پر رکھ کر پیش کریں۔

WWW.PAKSOCIETY.COM



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 f PAKSOCIETY

Scanned By Sumaira Nadeem



# کیلے

## توانائی' حیاتین اور معدنی اجزاء کے حصول کا بہترین ذریعہ

پروفیسر سیّد عمران فیاض

کیلا ایک ایسا پھل ہے جسے ہر عمر کے بڑے شوق سے کھاتے ہیں۔ پھلوں میں سب سے نرم اس پھل کا تعلق جنوب مشرقی ایشیاء سے ہے۔ اس وقت یہ دنیا کے 107 ممالک میں کاشت کیا جاتا ہے۔ کیلے کے درخت کی اونچائی 6 سے 7 میٹر اور پتوں کی لمبائی 2.7 میٹر اور چوڑائی 60 سینٹی میٹر ہوتی ہے۔ کچے کیلے کا استعمال بطور سبزی کیا جاتا ہے۔

کیلے افادیت کے لحاظ سے دیگر پھلوں میں نمایاں مقام رکھتے ہیں۔ کیلے میں سیب کی نسبت 4 گنا زیادہ لحمیات' 2 گنا زیادہ نشاستہ' 3 گنا زیادہ فاسفورس' 5 گنا زیادہ حیاتین الف اور دیگر حیاتین و معدنیات بھی سیب کے نسبت دو گنا زیادہ ہوتے ہیں۔ ان کے اندر بہت سے حیاتین کے علاوہ نشاستے 23 فیصد' لحمیات 1.04 فیصد' چکنائی 0.33 فیصد اور اس کے علاوہ فاسفورس' کیلشیم' فولاد اور پوٹاشیم بھی خاص مقدار میں پائے جاتے ہیں۔ کیلے میں 3 طرح کی قدرتی شکر سکروز' فرکٹوز اور گلوکوز کے علاوہ ریشے بھی ہوتے ہیں۔

یہ معدے کی تمام بیماریوں پیچش' پیٹ کے درد' معدے کی جلن' بدہضمی' تے آنے اور سینے کی جلن میں بہت مفید ہیں' خون کے سرخ ذرات کی پیداوار میں اضافہ کرتے ہیں اور جسم میں قوت مدافعت پیدا کرتے ہیں۔ جسم کی توانائی کی بحالی اور قوت مدافعت کی کمی کو پورا کرنے کے لئے کیلے مفید ثابت ہوتے ہیں۔ یہ ہمارے جسم کو چست رکھنے میں سودمند ثابت ہوتے ہیں۔ ذہنی دباؤ کا شکار افراد اس کے استعمال سے نمایاں تبدیلی محسوس کرتے ہیں۔ کیلے جسم میں خون کی کمی نہیں ہونے دیتے۔ کیلا دماغی طاقت میں بھی اضافہ کرتا ہے' اس کے باقاعدہ استعمال خواب آور ادویات سے چھٹکارا دلا دیتا ہے۔ اس کے استعمال سے اعصابی کھنچاؤ اور معدے کے درد کو قابو میں رکھا جا سکتا ہے۔ یہ حاملہ خواتین کے جسمانی درجہ حرارت کو قابو میں رکھتا ہے۔ کیلے میں موجود جز وٹرائپٹوفین ذہنی سکون فراہم کرتا ہے جبکہ پوٹاشیم بلند فشار خون اور فالج کے خلاف قوت مدافعت بڑھاتا ہے۔ 2 کیلے کھانے سے انسان کو 90 منٹ کی توانائی حاصل ہوتی ہے۔

کیلا جسم کو جلا بخشتا ہے' جسم کو فربہ کرتا ہے اور خون کو گاڑھا کرتا ہے۔ یہ معدے میں نرمی پیدا کرتا ہے' گردوں کی کمزوری کو دور کرتا ہے' خشک کھانسی اور دستوں کو روکتا ہے۔ اس کا ملک شیک معدے اور آنتوں کے زخم کے لئے نہایت مفید ہے۔ یہ بچوں کی نشوونما میں فعال کردار ادا کرتا ہے' ہڈیوں کو مضبوط کرتا ہے اور قد میں اضافہ کرنے میں معاون ثابت ہوتا ہے۔ دست اور پیچش کی شکایت میں کیلے کے شیک سے بہتر کچھ نہیں۔ یہ بذات خود دیر سے ہضم ہوتا ہے لیکن مضبوط معدے کے افراد کو اجابت بافراغت لاتا ہے۔

کیلے حسن کی حفاظت کے لئے بھی معروف ہیں۔ کیلے کو اچھی طرح سے کچل کر چہرے پر ملیں اور 20 منٹ کے بعد چہرہ دھولیں۔ 2 کیلوں کو کچل کر شہد ملائیں۔ اسے اپنے چہرے اور گردن پر لگا کر 10 منٹ کے لئے چھوڑ دیں' پھر ٹھنڈے پانی سے چہرہ دھوئیں اور صاف کپڑا لے کر ہلکے ہاتھوں سے سکھائیں' چہرا نکھر اٹھے گا۔ ■

WWW.PAKSOCIETY.COM



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY


Scanned By Sumaira Nadeem

# اناج کھایئے' صحت مند زندگی پایئے

دن کے آغاز پر کیلشیم' ریشے' لحمیات اور نشاستے سے بھرپور ناشتہ صحت مند زندگی کا راز ہے

اناج کی اہمیت اور اس کے فوائد سے تو کسی کو انکار ہو ہی نہیں سکتا۔ اسی افادیت کے پیش نظر جدید تحقیق کار اس پر مسلسل نظر رکھے ہوئے ہیں۔ امریکا کی ہارورڈ یونیورسٹی میں کی جانے والی تحقیق سے یہ بات سامنے آئی ہے کہ جو افراد اپنی غذا میں دلیے' گندم کی روٹی' براؤن چاول اور دیگر اقسام کے اناج کھانے میں زیادہ استعمال کرتے ہیں ان میں دل کی بیماریوں کے خطرات نہ صرف کم ہوتے ہیں بلکہ ایسے افراد کی عمر دوسرے افراد کے مقابلے میں بھی لمبی ہوتی ہے۔ اس تحقیق کے لئے 1980ء سے لے کر 2010ء تک تقریباً 74 ہزار خواتین اور 44 ہزار مردوں کی غذا کا مشاہدہ کیا اور اس نتیجے پر پہنچے کہ جن افراد نے اپنی غذا میں اناج کا زیادہ استعمال رکھا ان میں دل کے امراض نہ صرف کم تھے بلکہ ان کی عمریں بھی لمبی ہیں۔

ماہرین کہتے ہیں کہ اناج حیاتین' معدنیات' ریشے اور مانع تکسید مادوں سے بھرپور ہوتے ہیں اسی لئے انہیں صحت کے لئے خزانہ سمجھا جاتا ہے۔ ہارورڈ یونیورسٹی کے سائنسدانوں کے مطابق ہر روز دلیے کا ایک چھوٹا پیالہ کھانا لمبی اور صحت مند زندگی کی کلید بن سکتا ہے۔ خالص اناج کا استعمال کرنے سے ہڈیوں کی کثافت' فشار خون میں کمی اور پیٹ میں صحت مند جراثیموں کو فروغ ملتا ہے اور ذیابطیس کا خطرہ کم ہوتا ہے۔

کولیسٹرول کو قابو میں رکھنے والا "بیٹا گلوکن" نامی ریشہ صرف جو سے حاصل کیا جا سکتا ہے۔ جب جسم میں قدرتی قوت مدافعت بڑھانے کی بات آتی ہے تو بیٹا گلوکن کا نام لیا جاتا ہے۔ ہمارا جسم قدرتی [illegible] پیدا نہیں کرتا اس لئے اس مرکب کو حاصل کرنے کے لئے براہ راست اناج کھائے جاتے ہیں۔

دلیے کو ریشہ دار غذا ہونے کی وجہ سے برسوں سے ایک غذائیت بخش ناشتہ خیال کیا جاتا ہے۔ اسے کھانے سے دیر تک بھوک کا احساس نہیں ہوتا' اسی وجہ سے کھلاڑی اور ڈائٹنگ کرنے والے صبح کے ناشتے میں اناج کا انتخاب کرتے ہیں۔

امریکن جرنل آف کلینکل نیوٹریشن میں شائع ہونے والی ماہرین کی تحقیق کے مطابق غذا میں ثابت اناج کا استعمال بڑھا کر بلند فشار خون سے محفوظ رہا جا سکتا ہے۔ ماہرین کے مطابق جو افراد ثابت اناج کا زیادہ استعمال کرتے ہیں' ان میں بلند فشار خون کا خطرہ دوسروں کی نسبت 23 فیصد کم ہوتا ہے۔ امریکی غذائی ایسوسی ایشن کے مطابق روزمرہ غذا میں جو' مکئی اور گندم کا استعمال بہت اہم ہے۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ ثابت اناج میں شامل ضروری غذائی اجزاء اور نباتاتی مادے صحت بہتر بنانے کے ساتھ ساتھ قوت مدافعت بڑھانے میں بھی مددگار ثابت ہوتے ہیں۔

جدید تحقیق کے مطابق دن کے آغاز پر کیلشیم' ریشے' لحمیات اور نشاستے سے بھرپور ناشتہ صحت مند زندگی کا راز ہے۔ برطانیہ میں کی گئی تحقیق کے مطابق ایسی بھرپور خوراک سے نہ صرف پورے دن کام کاج کے لئے توانائی ملتی ہے بلکہ کولیسٹرول بھی قابو میں رہتا ہے۔ ناشتے میں قدرتی غذائیت سے بھرے اناج کے ساتھ دودھ استعمال کرنا بھی صحت کے لئے انتہائی مفید ہوتا ہے۔

WWW.PAKSOCIETY.COM



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

Scanned By Sumaira Nadeem

# شہر شہر کی خبریں



ملک بھر میں ہونے والی نمایاں تقریبات کی خبروں اور تصاویر پر مبنی سلسلہ




## سارک ویمنز ایسوسی ایشن کی جانب سے نمائش کا اہتمام

سارک ویمنز ایسوسی ایشن کے کراچی چیپٹر کی جانب سے میرٹ ہوٹل میں ایک نمائش کا اہتمام کیا گیا۔ اس میں گھریلو سطح پر کام کرنے والی خواتین کے علاوہ چھوٹے اور بڑے کاروبار سے منسلک خواتین کو اپنے ہنر کی نمائش کا موقع دیا گیا۔ نمائش میں آنے والوں کو ہاتھ کی کڑھائی کے ملبوسات اور تیار ملبوسات، رلی، زیورات، جوتے، بیگ، ظغرے اور گھریلو سجاوٹ دیکھنے اور انہیں خریدنے کا موقع دیا گیا۔ اس موقع پر شائقین کو کھانے پینے کی اشیاء سے لطف اندوز ہونے کا موقع بھی فراہم کیا گیا۔




## انٹرنیشنل ویمن لیڈرز سمٹ کا انعقاد

گزشتہ دنوں مووِن پک ہوٹل کراچی میں نیو ورلڈ کانسیپٹ کے تحت انٹرنیشنل ویمن لیڈرز کا انعقاد کیا گیا جس میں سارک ممالک کے علاوہ تھائی لینڈ، اٹلی، برطانیہ اور امریکہ سے مدعو کاروبار کی دنیا میں کامیاب خواتین نے شرکت کی اور حاضرین کو اپنے تجربات سے مستفید کیا۔ نیو ورلڈ کانسیپٹس کی جانب سے منعقد کرائی جانے والی اس کانفرنس کا مقصد معاش کی دنیا میں جدوجہد کرنے والی خواتین کی راہنمائی کرنا ہے۔ پروگرام میں دنیا بھر سے آئے ہوئے مقررین نے اپنی پیشہ ورانہ مشکلات کا ذکر کیا اور ان پر قابو پانے کے طریقوں سے آگاہ کیا۔ جب کہ سٹ سے نیو ورلڈ کانسیپٹ کی سی ای او یاسمین حیدر نے تنظیم کے بنیادی مقاصد سے حاضرین کو آگاہ کیا۔ تقریب کے شرکاء کی تواضع کے لئے ظہرانے کا اہتمام تھا۔

WWW.PAKSOCIETY.COM



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 | f PAKSOCIETY

Scanned By Sumaira Nadeem




## چھٹے کراچی لٹریچر فیسٹیول کا انعقاد

بیچ لگژری ہوٹل کراچی میں چھٹے کراچی لٹریچر فیسٹیول کا انعقاد عمل میں آیا جس میں پاکستانی اور غیرملکی ادیب اور قلم کار ایک ہی چھت تلے جمع ہوئے۔ اس ادبی میلے میں 180 پاکستانی اور 34 غیرملکی ادیب، شاعر اور تعلیمی شعبے کے ماہرین نے شرکت کی۔ سہ روزہ لٹریچر فیسٹیول کے دوران ادب اور فنون لطیفہ کے مختلف موضوعات پر 86 سیشن ہوئے جن میں 30 سے زائد کتابوں کی رونمائی بھی ہوئی۔ فیسٹیول کے شرکاء کے لئے تینوں دن کھانے پینے کی اشیاء کے متعدد اسٹال لگائے گئے تھے۔



## آئی وی ایس اور برٹش قونصل کی جانب سے گفتگو کا اہتمام

انڈس ویلی اسکول آف آرٹس، برٹش قونصل اور فیشن پاکستان کی جانب سے "فیشن کی پالیسی، خدوخال اور اس کے مستقبل" کے حوالے سے ایک گفتگو کا اہتمام کیا گیا۔ تقریب میں برٹش قونصل کے بلوچستان اور سندھ کے ڈائریکٹر رابن ڈیوس، چیف ایگزیکٹو آفیسر برٹش قونصل کیتھران ڈی وین سمیت دیگر نے موضوع پر بات چیت کی۔ شرکاء کی تواضع پرتکلف ظہرانے سے کی گئی۔



## باڈی بیٹ کی جانب سے تقریب کا انعقاد

ہلٹن ٹاورز کے پی کیفے فلو میں باڈی بیٹ کی جانب سے "ان پلگ" کے نام سے ایک تقریب منعقد کی گئی جس میں کامل رضوی نے انگریزی اور پاکستانی گانے پیش کرکے حاضرین کے کانوں میں رس گھول دیا۔ انہوں نے اس موقع پر اپنے گانوں کا نیا ویڈیو البم "بہہ گیا" بھی پیش کیا۔ اس ویڈیو کو احمد سلطان نے پروڈیوس کیا ہے جب کہ ہدایت کاری اذان سمیع خان کی ہے۔ ڈی او پی دانش، میک اپ بشریٰ پیرزادہ اور اسٹائلنگ امین خان کی ہے۔ ویڈیو میں کامل رضوی کے ساتھ اسمارٹ علی کاظمی ہیں جب کہ ویڈیو کی کوریوگرافی حسن رضوی کی ہے۔ باڈی بیٹ کی جانب سے "ان پلگ" کے عنوان سے تقریب کا سلسلہ ایک سال قبل شروع کیا گیا ہے جس میں ملک کے نامور موسیقاروں کو اپنے ہنر کا مظاہرہ کرنے کا موقع فراہم کیا جا رہا ہے۔ شرکاء کی تواضع کے لئے پرتکلف عشائیے کا اہتمام کیا گیا۔

WWW.PAKSOCIETY.COM



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

Scanned By Sumaira Nadeem



# اچھی نیند اب نہیں دُور

## ایک پُرسکون نیند لینے کے لئے کھانے پینے کی عادات کو بدلنا ضروری ہے

دن بھر کی تھکاوٹ اور کام کے بعد ایک اچھی اور پُرسکون نیند ہر انسان کی خواہش ہوتی ہے لیکن اس خواہش کی تکمیل آج بے شمار لوگوں کے لئے مشکل ہو گئی ہے۔ اس کی وجہ کھانے میں لاپرواہی اور بداحتیاطی ہے جو راتوں کو بے سکون اور اذیت ناک بنانے کا سبب بن جاتی ہے۔ اگر آپ ایک پُرسکون نیند لینا چاہتے ہیں تو آپ کو اپنے کھانے پینے کی عادات کو بدلنا ہوگا۔

بعض لوگ اس خیال کے تحت رات میں سونے سے قبل چائے یا کافی پینے کے عادی ہوتے ہیں کہ چائے یا کافی کے بغیر انہیں اچھی نیند نہیں آئے گی لیکن حقیقت یہ ہے کہ یہ عادت ہی آپ کی نیند کی خرابی کا باعث ہے۔ چائے اور کافی میں موجود کیفین نامی عنصر نیند اُڑانے کا باعث ہوتا ہے۔ طبی ماہرین کا کہنا ہے کہ ایسی ادویات سونے سے کم از کم 8 گھنٹے قبل کھائیں۔

بعض لوگ الکوحل ملی اشیاء یا مشروبات کے عادی ہوتے ہیں' ان کا خیال ہوتا ہے کہ یہ چیزیں انہیں پُرسکون نیند بخش سکتی ہیں جو بالکل غلط ہے۔ یاد رکھیں کہ یہ اشیاء وقتی طور پر سکون پہنچاتی ہیں لیکن ایسی اشیاء کے استعمال کے کچھ ہی دیر کے بعد طبیعت میں بے چینی پیدا ہو جاتی ہے۔ تحقیق سے یہ بات سامنے آئی ہے کہ الکوحل میں ایسے کیمیائی اجزاء ہوتے ہیں جو بے آرامی کا باعث بنتے ہیں لہٰذا ایسی اشیاء کے استعمال سے گریز کرنا چاہئے۔

پانی کا زیادہ استعمال نہ صرف صحت کو بہتر کرتا ہے بلکہ وزن میں کمی کا بھی باعث بنتا ہے لیکن رات کو سونے سے قبل زیادہ پانی پینا بار بار اُٹھنے کا باعث بھی بنتا ہے اور آپ کی نیند کے چکر کو بھی متاثر کرتا ہے۔ نیند کا یوں متاثر ہونا انسانی صحت پر مضر اثرات مرتب کرتا ہے۔ اپنی رات کو پُرسکون بنانے کے لئے اس بات کو یقینی بنائیں کہ سونے سے 90 منٹ قبل پانی نہ پیئیں۔

فریز کئے ہوئے رات کے کھانے میں کھانوں کا استعمال ہمارے ہاں عام سی بات ہے۔ فریز کئے ہوئے کھانوں میں ٹائرامائن نامی جز دماغ کو متحرک کر دیتا ہے جس کی وجہ سے نیند دور چلی جاتی ہے اور ساری رات پہلو بدلتے گزر جاتی ہے۔ بالخصوص باسی پنیر' دھویں پر بھنی ہوئی مچھلی اور بھنا ہوا گوشت زیادہ نقصان دہ ہے' اس لئے ضروری ہے رات کے کھانے میں تازہ کھانا کھائیں۔

یوں تو نمار صحت کے لئے انتہائی مفید قرار دیئے جاتے ہیں' تاہم سونے سے قبل نمار یا ایسی غذائیں جن میں تیزابیت ہو دل کی جلن کا باعث بنتی ہیں۔ اسی وجہ سے طبی ماہرین رات کے کھانے میں ایسی تمام غذاؤں سے گریز کا مشورہ دیتے ہیں۔ اگر ایسے کھانے کھانے بھی ہیں تو سونے سے کم از کم 3 گھنٹے پہلے ہی کھالیں۔ ■



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 f PAKSOCIETY

Scanned By Sumaira Nadeem



# جست، زندگی کے لئے ضروری

## ایک عام آدمی کو معمول کی زندگی میں روزانہ 12 سے 15 ملی گرام جست لینا چاہئے

چہرے کو بدنما دکھانے والے دانے اور داغ پیدا ہونے کی وجہ عام طور پر جسمانی غدودوں کا عدم توازن ہوتی ہے۔ چہرے کے داغ دھبوں، دانوں اور کیل مہاسوں کو صاف کرنے کے لئے مارکیٹ میں طرح طرح کی ادویات موجود ہیں جن سے وقتی فوائد تو حاصل ہو پاتے ہیں لیکن جلد کو بے داغ بنانے کے لئے اب تک کوئی موثر دوا سامنے نہیں آئی ہے۔

مطالعے سے پتہ چلا ہے کہ بار بار چہرے پر دانے نکلنے کی بیماری میں مبتلا افراد میں جست یا زنک (zinc) کی شدید کمی واقع ہو جاتی ہے اسی وجہ سے طبی ماہرین قدرتی ذرائع یا پھر جست سپلیمنٹ کے استعمال کا مشورہ دیتے ہیں۔ طبی ماہرین کے مطابق بچوں کی غذا میں جست کی مناسب مقدار شامل کرنا انتہائی اہمیت کا حامل ہے، بصورت دیگر جلد، بال اور ناخنوں کے خراب ہونے کا اندیشہ رہتا ہے۔

جست جلد کے خلیات کی تجدید کرتا ہے، بالوں کا جھڑنا اور ان کا پتلا ہونا روکتا ہے، دوران حمل کی پیچیدگیوں کو دور کرتا ہے اور دوران حمل سہولت فراہم کرتا ہے، یہاں تک کہ پیدائش کے دوران نقائص کو بھی روکتا ہے۔ جسم کے مدافعاتی نظام کو طاقتور بنانے کے لئے بھی جست اہمیت کا حامل ہے۔ جست نمونیا، اسہال اور عام سردی کی بیماریوں کے لگنے کے نظام کا بھرپور طریقے سے دفاع کرتا ہے۔

2 سے 6 ماہ کے بچوں کو روزانہ ایک گرام، 3 سے 7 ماہ کے بچوں کو 3 گرام، ایک سے 8 سال کے بچوں کے لئے روزانہ 5 گرام، 9 سے 13 سال کے بچوں کو 8 گرام، 14 سے 18 سال کی عمر کی لڑکیوں کو 9 گرام روزانہ جب کہ اسی عمر کے لڑکوں کو 11 گرام اور حاملہ اور دودھ پلانے والی خواتین کو 12 گرام جست کی روزانہ ضرورت ہوتی ہے۔ ایک عام آدمی کو معمول کی زندگی میں روزانہ 12 سے 15 ملی گرام جست لینا چاہئے۔

طبی ماہرین کے مطابق جست انسانی زندگی کے لئے نہایت اہم ہے۔ اگر کسی جسم میں جست کی کمی واقع ہو جائے تو انسانی جسم کو بہت سے مسائل کا سامنا کرنا پڑتا ہے، جن میں بڑھتی عمر کے ساتھ بینائی کم ہونا، آنکھوں کی ہڈیوں کا کمزور ہونا، خواتین میں حمل ضائع ہونا، بچوں کی وقت سے پہلے پیدائش، بچوں میں ذہنی و جسمانی افزائش، کام میں دل نہ لگنا، یادداشت کی خرابی، بے زاری اور اکتاہٹ، رویوں میں تبدیلی، جلد کی خرابی، بالوں کا جھڑنا، ناخنوں کا نرم ہونا، جسم کا بار بار سوزش کا شکار رہنا، بھوک کی کمی اور زخم کا دیر سے بھرنا شامل ہیں۔

اگر آپ کو اپنے جسم میں جست کی کمی کا احساس ہو تو باقاعدگی سے روٹی اور اناج وغیرہ کھائیں۔ جست کو تازہ سبزیوں، پھلوں، گوشت اور دیگر صحت مند غذا سے حاصل کیا جا سکتا ہے۔ جست سرخ گوشت، مرغی، میٹھے، پالک، مچھلی، اناج، کدو، سرسوں کے بیج اور خشک میوہ جات سے بڑی مقدار میں حاصل کیا جا سکتا ہے، جب کہ کیکڑے اور دودھ بھی اس کے حصول کے بہترین ذرائع ہیں۔ ■

WWW.PAKSOCIETY.COM



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 f PAKSOCIETY

Scanned By Sumaira Nadeem



# ہڈیوں کو بھُربھُرا ہونے سے بچائیں

**سورج کی روشنی سے حیاتین ڈی کی ضرورت پوری ہوتی ہے' جو ہڈیوں کے لئے کیلشیم کی فراہمی کا ذریعہ ہے**

ہڈیوں کا بھُربھُرا پن ایک عام مرض ہے، جسے طبی زبان میں آسٹیو پوروسس کہا جاتا ہے۔ طبی ماہرین کے مطابق یہ دل کے امراض کے بعد دوسرا بڑا طبی مسئلہ ہے۔ ایک اندازے کے مطابق پاکستان میں 99 لاکھ افراد اس عارضے میں مبتلا ہیں جن میں اکثریت خواتین کی ہے۔ اقوام متحدہ کے ادارہ صحت کے تحت عالمی سطح پر ہڈیوں کے اس مسئلے سے بچاؤ اور اس سے متعلق آگاہی کی کوششیں جاری ہیں' تاہم غیر متوازن خوراک کے علاوہ جدید طرز زندگی آسٹیو پوروسس سمیت کئی خطرناک بیماریوں کے تیزی سے پھیلاؤ کا باعث بن رہی ہے۔

اس بیماری میں انسانی جسم کی ہڈیاں کمزور ہو کر مڑنے لگتی ہیں اور ان کے ٹوٹنے کا خطرہ کئی گنا بڑھ جاتا ہے۔ ماہرین کے مطابق ہڈیوں کی کمزوری اور بھُربھُرے پن کا مسئلہ مردوں کے مقابلے میں عورتوں میں 40 فی صد زیادہ ہوتا ہے۔ 45 سال کی عمر کے بعد عورتوں میں اس بیماری کا خطرہ بڑھ جاتا ہے۔ یہ بیماری یوں تو پورے جسم کی ہڈیوں کو متاثر کرتی ہے لیکن ریڑھ کولہے اور کلائی کی ہڈیوں پر اس کا زیادہ اثر پڑتا ہے۔

اس مرض کا اہم سبب حیاتین ڈی کی کمی ہے جو سورج کی شعاعوں سے انتہائی آسانی سے حاصل ہو سکتا ہے لیکن شہری علاقوں میں لوگ دھوپ میں نکلنے سے گریز کرتے ہیں۔ جدید طرز زندگی میں لوگوں خصوصاً خواتین کا زیادہ وقت بڑی بڑی عمارتوں' گاڑیوں اور بند جگہوں پر گزرتا ہے جس کی وجہ سے جسم کے لئے ضروری دھوپ سے محروم رہتے ہیں۔ اس کے علاوہ خوراک میں دودھ' مچھلی اور ہڈیوں کو مضبوط بنانے والی دیگر اجناس کا استعمال نہ کرنا بھی اس شکایت کا سبب بنتا ہے۔ اس کے مقابلے میں دیہی علاقوں میں مرد اور خواتین کا زیادہ وقت کھلی جگہ پر گزرتا ہے' وہ کھیتوں میں کام کرتے ہیں' ان کی غذا میں دودھ کا استعمال زیادہ ہوتا ہے یہی وجہ ہے کہ ان میں اس مرض کا خطرہ کم ہوتا ہے۔ طبی ماہرین کے مطابق آسٹیو پوروسس کی دیگر وجوہات میں بڑھتی ہوئی عمر' کیفین کا زیادہ استعمال اور کیلشیم کی کمی شامل ہے۔ خواتین میں اس بیماری کی چند وجوہ میں بڑھتی ہوئی عمر کے علاوہ ہارمونز میں تبدیلیاں اور نظام ہضم کی خرابی بھی شامل ہے۔ اس کے علاوہ بعض دوائیں بھی ہڈیوں پر منفی اثرات مرتب کرتی ہیں اور ان کی کمزوری کا باعث بنتی ہیں۔

ڈاکٹروں کے مطابق اس بیماری میں زیادہ تر مریض ٹانگوں' ہاتھوں یا کمر میں درد کی شکایت کرتے ہیں۔ ہڈیوں کے بھُربھُرے پن کا شکار فرد کسی وجہ سے گر جائے تو اس کے ہاتھوں یا پیر کی ہڈی ٹوٹنے کا امکان زیادہ ہوتا ہے۔ ہڈیوں کے بھُربھُرے پن سے بچنے کے لئے ماہرین چند منٹ دھوپ میں گزارنے کو ضروری خیال کرتے ہیں۔ سورج کی روشنی سے حیاتین ڈی کی ضرورت پوری ہوتی ہے' جو ہڈیوں کے لئے کیلشیم کی فراہمی کا ذریعہ ہے۔ اس کے علاوہ جسمانی سرگرمیوں میں اضافہ اور غذا پر توجہ دینا بھی نہایت ضروری ہے۔

اس بیماری کی علامات عموماً دیر سے ظاہر ہوتی ہیں۔ اس کی ابتدائی علامات میں مریض کو جوڑوں کے درد کے ساتھ ساتھ اٹھنے بیٹھنے میں تکلیف کا محسوس ہوتا ہے۔ آسٹیو پوروسس سے بچنے کے لئے غذا کے ذریعے خصوصاً خواتین کو یومیہ 1300 ملی گرام کیلشیم حاصل کرنا ضروری ہے۔ یہ دودھ' دودھ سے بنی ہوئی دیگر اشیاء ہری سبزیاں اور مچھلی سے حاصل ہو سکتا ہے۔ طبی ماہرین کے مطابق آدھے گھنٹے کی ورزش بھی پٹھوں اور ہڈیوں کی مضبوطی میں مددگار ثابت ہوتی ہے۔ خواتین کو روزانہ ایک گلاس دودھ پینے کی عادت بنانی چاہئے اور ماؤں کو چاہیے کہ وہ اپنے بچوں کو ہر صورت میں روزانہ ایک گلاس دودھ پلائیں۔ ■

WWW.PAKSOCIETY.COM



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 f PAKSOCIETY

Scanned by Sumaira Nadeem

# مصالحہ ٹپس

☆ اگر استری کی سطح جل گئی ہے تو سرکے میں ہم مقدار نمک ملا کر گرم کریں۔ اس سے ٹھنڈی استری کی سطح رگڑ کر صاف کریں۔

☆ کھانوں کی مہک سے نجات حاصل کرنے کے لئے ایک پیالے میں سرکہ بھر کر باورچی خانے میں رکھ لیں۔

☆ برتنوں کے داغ دھبوں سے نجات کے لئے جس برتن میں داغ ہو اس میں 3 کھانے کے چمچے سرکہ اور اتنا ہی پانی لے کر اس وقت تک اُبالیں جب تک داغ دور نہ ہو جائیں۔

☆ اگر بال تیزی سے جھڑ رہے ہوں تو ایک چائے کا چمچہ زیتون کا تیل، ایک چائے کا چمچہ شہد اور ½ چائے کا چمچہ پسی ہوئی دار چینی ملائیں اور اسے بالوں میں 15 منٹ تک لگا کر رکھیں۔ بالوں کو صاف پانی سے دھو لیں۔ کچھ ہی عرصے کے عمل سے نہ صرف بال گرنا بند ہو جائیں گے بلکہ ان میں مضبوطی اور چمک پیدا ہو جائے گی۔

☆ سر درد اور کھنچاؤ کی تکلیف سے نجات کے لئے زیادہ سے زیادہ مچھلی کھائیں کیونکہ مچھلی کے تیل میں درد سے نجات دینے کی صلاحیت ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ ادرک کا استعمال بھی درد میں فائدہ مند رہتا ہے۔

☆ پنیر سے بنی ہوئی اشیاء میں اگر تھوڑا سا سرسوں شامل کر لیا جائے تو کھانے کی خوشبو میں اور اضافہ ہو جاتا ہے۔

☆ سردی کے موسم میں ہاتھ پیروں میں زیادہ پسینہ آتا ہے۔ ایسے میں گرم پانی میں سرکہ یا لیموں کا رس ملا کر اس سے پیر اور ہاتھ دھوئیں۔

☆ مکھیوں کی بھنبھناہٹ بہت ناگوار گزرتی ہے۔ مکھیوں کو خود سے دور رکھنے کے لئے اپنے نزدیک پودینہ رکھیں۔

☆ جن لوگوں کا فشار خون کم ہو جاتا ہے انہیں چاہئے کہ روزانہ تین سے چار کھجوریں کھائیں یا پھر ہر روز چقندر استعمال کرنے سے فشار خون قابو میں آ جائے گا۔

☆ آلو میں کونپلیں پھوٹنے سے روکنے کے لئے اس کے ساتھ ایک سیب رکھ دیں۔

☆ کھمبیوں کو پانی میں کبھی نہیں بھگوئیں کیونکہ یہ پانی جذب کر کے پھول جاتی ہیں۔

☆ فرنچ فرائز تلتے ہوئے اگر کڑاہی میں تھوڑی سی پسی ہوئی پھٹکری ڈال دی جائے تو چپس بہت خستہ کرکرے اور سفید رنگ کے بنتے ہیں۔

WWW.PAKSOCIETY.COM



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

Scanned By Sumaira Nadeem



# روحانی مسیحا

معروف روحانی اسکالر ایس۔این۔قادری
ستاروں کی گردش ہو یا حاسدوں کی بندش

## آپ کے مسائل کا قرآنی، اسلامی اور روحانی حل پیش کرتے ہیں

کنول (اسلام آباد)
قادری صاحب میری شادی کو 8 سال ہو گئے 2 بیٹیاں ہیں ہماری بڑی شدید خواہش تھی کہ ہمارا ایک بیٹا بھی ہو مگر دوسری بچی کی پیدائش کے بعد سے میرے پریگنینسی ہونے کی وجہ سے حمل ہوتا ہی نہیں تھا بہت علاج کروایا مگر امید نہ تھی آپ سے رابطہ کیا تو آپ نے مجھے لوح وارث بھیجی تھی اور وظیفہ بھی دیا تھا آپکی دعا سے قادری صاحب اللہ تعالیٰ نے ہمیں ایک خوبصورت بیٹے سے نوازا ہے اللہ تعالیٰ آپکے علم میں اضافہ فرمائے اور ہمیشہ سلامت رکھے!

جواب۔ اللہ خوش رکھے! بچی اگر سوا مہینہ ہو چکا ہے اور آپ پاک حالت میں آ چکی ہو تو اللہ پاک کے حضور 2 نفل شکرانے کے ضرور ادا کر لینا۔
اللہ پاک آپکے بیٹے کو صحت اور تندرستی کیساتھ لمبی عمر عطا فرمائے۔ نیک اور صالح بنائے۔

سونیا (منڈی بہاؤالدین)
قادری صاحب میں نے پسند کی شادی کیلئے آپ سے لوح نکاح منگوا کر وظیفہ پڑھا تھا کیونکہ دوسری ذات مختلف ہونے کی وجہ سے ہمارے گھر والے ہماری شادی پر رضامند نہیں ہوتے تھے آپکا وظیفہ پڑھنے سے ہمارے گھر والے راضی ہو گئے ہیں اور اگلے مہینے ہماری شادی کی تاریخ بھی طے ہو گئی ہے وظیفہ مکمل ہو گیا ہے اب آگے کیا کرنا ہے بتا دیں۔

جواب۔ جیتی رہو! بچی نکاح ہونے تک اس وظیفے کی صرف ایک تسبیح روزانہ عشاء کے بعد پڑھ لیا کرو انشاء اللہ شادی کے معاملات بھی خوش اسلوبی سے طے پا جائیں گے۔

منصور احمد (لاہور)
قادری صاحب میں عرصہ 8 سال سے ہائی بلڈ پریشر کا مریض تھا مسلسل دوائیوں کے استعمال اور اسکے مضر اثرات کی وجہ سے دیگر جسمانی تکالیف میں بھی مبتلا ہوتا جا رہا تھا طبیعت میں انتہائی غصہ اور چڑچڑا پن آ گیا تھا ذرا ذرا سی بات پر ایک دم طیش میں آ جاتا تھا لڑتا جھگڑنا شروع کر دیتا تھا جس کی وجہ سے میرے اکثر یار دوست، کاروباری حضرات عزیز و اقارب مجھ سے بیزار ہو کر آہستہ آہستہ دور ہونا شروع ہو گئے تھے اسی پریشانی میں کسی نے آپکے بارے میں بتایا کہ آپ BP کے مریضوں کیلئے مبارک پتھر پر پڑھائی کر کے دیتے ہیں میں پتھروں پر اس طرح کا یقین تو نہیں رکھتا تھا لیکن اللہ کے کلام پر ضرور یقین رکھتا ہوں یہی سوچ کر آپ سے رابطہ کر کے اپنی ساری کیفیت بیان کی تو آپ نے مجھے مبارک پتھر پڑھائی کر کے بھیجا جو آپکی ہدایت کے مطابق میں نے انگوٹھی بنوا کر پہن لیا ہے ابھی مجھے انگوٹھی پہنے ہوئے صرف تین مہینے ہوئے ہیں اور میرا BP 30 سے 35 فیصد کنٹرول میں آ گیا ہے طبیعت میں ایک ٹھہراؤ سا آ گیا ہے مزاج میں ٹھنڈک پیدا ہو گئی ہے اور یہ سب آپکے مبارک پتھر کی کرامت ہے اللہ آپکو لمبی عمر اور صحت عطا فرمائے۔

جواب۔ اللہ خوش رکھے! بیٹا اس میں میری کوئی کرامت نہیں ہے یہ سب تو اللہ کے کلام کی برکت اور اللہ تعالیٰ کی ان نعمتوں میں سے ایک نعمت پتھر کا اثر ہے جن کا ذکر سورہ رحمٰن میں موجود ہے۔
اللہ پاک نے کوئی بھی چیز دنیا میں بیکار اور فضول نہیں بنائی اگر آپ بھی سورہ رحمٰن کا اردو ترجمہ کیساتھ مطالعہ کریں گے تو آپ بھی پکار اٹھیں گے کہ "اے اللہ میں تیری کس کس نعمت سے انکار کروں" اللہ تعالیٰ آپکو ہمیشہ صحت مند خوش و خرم رکھے۔

رضوانہ (حیدرآباد)
قادری صاحب! میں اپنی بڑی بیٹی کے رشتے کیلئے پریشان رہتی تھی اچھی شکل صورت اور تعلیم یافتہ ہونے کے باوجود کہیں بات بنتی ہی نہیں تھی رشتے بہت آتے تھے پسند بھی کر جاتے تھے مگر بات آگے بڑھنے سے پہلے ہی ختم ہو جاتی تھی اس سلسلے میں آپ سے رجوع کیا تو آپ نے لوح نکاح اور وظیفہ پڑھنے کو دیا تھا الحمدللہ لوح نکاح اور آپکا وظیفہ پڑھنے سے پچھلے مہینے میری بیٹی کی شادی ہو گئی ہے لوح نکاح کا اب کیا کروں راہنمائی فرما دیں۔

جواب۔ اللہ خوش رکھے! بہن 2 نفل شکرانے کے ادا کرنے کے بعد لوح کو ٹھنڈا کرا دو۔

سعدیہ (کوہاٹ)
قادری صاحب! میرے شوہر کافی عرصے سے باہر کے ملک جانے کیلئے کوشش کر رہے تھے مگر کام بنتا ہی نہیں تھا کوئی نہ کوئی رکاوٹ آ جاتی تھی آپ سے رجوع کیا تو آپ نے حساب کتاب لگا کر بتایا کہ بندش کی وجہ سے رکاوٹیں نظر آ رہی ہیں پھر ان رکاوٹوں کو ختم کرنے کیلئے آپ نے لوح راہداری کیساتھ وظیفہ پڑھنے کو دیا تھا وظیفہ پڑھنے کے دوران ہی میرے شوہر باہر چلے گئے تھے مگر وظیفہ مکمل نہیں ہوا تھا اس لئے میں نے آپ سے رابطہ نہیں کیا اب وظیفہ مکمل ہو گیا ہے تو ہدایت فرما دیں کہ لوح کا اب کیا کروں۔

جواب۔ جیتی رہو! بچی 2 نفل شکرانے کے ادا کرنے کے بعد لوح کو ٹھنڈا کرا دو۔

زلیخہ (کوئٹہ)
قادری صاحب میں ہائی اسکول کی ٹیچر ہوں اور کافی سالوں سے میری ترقی رکی ہوئی تھی بہت کوششیں اور تعلقات بھی استعمال کئے مگر میرا گریڈ نہیں بڑھا۔ اس مقصد کیلئے لوح ترقی منگوا کر وظیفہ پڑھا تھا آپکی دعاؤں سے اب میرا گریڈ بڑھ گیا ہے میں آپکی بے حد ممنون اور شکر گزار ہوں کہ آپ نے میرے اس دیرینہ مسئلے کو حل کرنے میں میری مدد فرمائی اللہ تعالیٰ آپکو ہمیشہ خوش رکھے۔

جواب۔ جیتی رہو! بچی اللہ پاک آپکو زندگی میں مزید آسانیاں اور ترقیاں عطا فرمائے (آمین)

انور اقبال (کراچی)
قادری صاحب! میں کاروبار میں برکت اور رزق میں کشادگی کیلئے پتھر پہننا چاہتا ہوں میں کونسا پتھر پہنوں منتخب فرما دیں۔

جواب۔ اللہ خوش رکھے! بیٹا آپ فیروزہ پہنیں انشاء اللہ مبارک ثابت ہوگا۔
میں نام اور کام کے مطابق پتھروں پر پڑھائی کر کے دیا کرتا ہوں اگر پڑھائی کیا ہوا پتھر حاصل کرنا چاہتے ہیں تو مجھے Call کر کے منگوانے کا طریقہ معلوم کریں۔


## Lucky Stone مبارک پتھر







روحانی اسکالر ایس۔این۔قادری آپ کے کام اور نام کے مطابق آپ کے موافق پتھروں (نگینوں) پر آیات مقدسہ کی پڑھائی کر کے دیتے ہیں۔ اپنے نام اور کام کے مطابق اپنا مبارک پتھر حاصل کریں، انگوٹھی بنوا کر پہنیں، انشاء اللہ آپ کے بگڑے کام سنورتے چلے جائیں گے، دل و دماغ پر خوشگوار اثرات مرتب ہوں گے، صحت و تندرستی حاصل ہوگی، لوگوں کے دلوں میں آپ کے لئے نرم گوشہ پیدا ہوگا اور آپ کی عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔



ایس۔این۔قادری
رضویہ مارکیٹ، 86، فرسٹ فلور، ناظم آباد چورنگی، کراچی۔ 74600
رابطے کیلئے موبائل: 0336-2297786
0333-2105914
0308-2543444
E-mails: qadrihelpline@yahoo.com
qadrihelpline@hotmail.com
E-mail کرتے وقت اپنے شہر کا نام لازمی لکھیں۔
رابطہ کے اوقات صبح 10 سے شام 7 بجے تک۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN

PAKSOCIETY1

PAKSOCIETY

Scanned By Sumaira Nadeem

# ٹوٹکے

## کھانے سے نمک کم کرنے کے لئے

اگر کھانے میں نمک تیز ہوگیا ہے تو تھوڑے سے آٹے کو گھی سے گوندھیں۔ اسے دیگچی کے درمیان میں ڈالیں اور ڈھکن ڈھانک کر رکھ دیں۔ کھانا پیش کرنے سے قبل آٹا نکال دیں۔ اگر چاولوں میں نمک تیز ہو جائے تو اسی آٹے کی روٹی بیلیں' چاولوں کو ذرا سا ہٹا کر درمیان میں روٹی بچھائیں اور چاول برابر سے بچھا دیں۔ پیش کرتے ہوئے روٹی نکال لیں۔

## ہونٹوں کو پھٹنے سے بچانے کے لئے

اگر ہونٹ سیاہ پڑ رہے ہوں اور پھٹ جاتے ہوں تو ایک چائے کا چمچہ گلیسرین' ایک چائے کا چمچہ بالائی اور ایک چائے کا چمچہ عرق گلاب ملا کر اسے ہونٹوں پر لگائیں۔

## بچوں کو ٹھنڈ سے بچانے کے لئے

سردی کے موسم میں بچوں کو ٹھنڈ لگ جانا معمول کی بات ہے۔ اگر بچوں کو ٹھنڈ سے بچانا ہے تو انہیں نہلاتے ہوئے پانی میں ایک چائے کا چمچہ ہلدی ملائیں اور اس سے بچوں کو نہلائیں۔ یہ پانی بچوں کو ٹھنڈک کے اثرات سے محفوظ کرتا ہے۔ اگر بچوں کو کھانسی آرہی ہے تو بچے کو دودھ میں زاعفران ملا کر پلائیں۔ اس کے علاوہ ایک پیالی سرسوں کے تیل میں 4 لہسن کے بغیر چھلے ہوئے جوئے' ایک چائے کا چمچہ اجوائن اور تھوڑی سی ہلدی ڈال کر اتنا پکائیں کہ لہسن سیاہ ہو جائے۔ اسے ٹھنڈا کریں اور چھان کر رکھ لیں۔ بچے کے سینے پر اس تیل کی ہلکی ہلکی مالش کریں۔

## چھائیوں کو دور کرنے کے لئے

چہرے کی چھائیوں کو دور کرنے کے لئے پکے ہوئے پپیتے کا ایک ٹکڑا لے لیں۔ اسے انگوٹھے سے کچلیں اور اس میں تھوڑا سا عرق گلاب ملا کر چھائیوں پر لگائیں۔ تھوڑی دیر کے بعد چہرہ صاف پانی سے دھولیں۔ اس کے علاوہ چھائیوں پر دن میں دو سے تین مرتبہ عرق گلاب لگائیں اور خوب پانی پئیں۔

## مسوں کے لئے

اگر جسم کے کسی بھی حصے پر چھوٹے بڑے مسے نکل آئے ہوں تو اس سے گھبرانے کی کوئی ضرورت نہیں۔ ٹاٹری کو پانی میں بھگو کر رکھ دیں۔ دن میں تین سے چار مرتبہ اسے روئی کی مدد سے مسوں پر لگائیں' مسے جلد ہی جھڑ جائیں گے۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

